جائے۔ جس طرح ماں بعض اوقات چاہتی ہے کہ بچہ دودھ مانگے تو اُسے دے اِسی طرح خدا تعالیٰ چاہتا ہے کہ ہم اُس سے مانگیں۔

پس یہ الٰہی فعل بتاتا ہے کہ ہمیں کچھ ملنے والا ہے مگر اِس کے لئے ضرورت ہے کہ ہم مانگیں۔ خدا تعالیٰ سے مانگنا کچھ تو دُعا سے ہوتا ہے اور کچھ عمل سے۔ پس اِس وقت ہماری وہی حالت ہے جیسا کہ کتابوں میں آتا ہے کہ کوئی بزرگ تھے۔ کسی نے اُن کی بہت خدمت کر کے اُنہیں خوش کیا تو وہ کہنے لگے جو کچھ مانگنا چاہتے ہو مانگ لو۔ پس خدا تعالیٰ ہمیں کچھ دینا چاہتا ہے اور یہ اُس کی سُنت ہے کہ جس کو وہ دینا چاہتا ہے اُسے ابتلاء میں ڈالتا ہے۔ حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کو بھی مشکلات پیش آئیں۔ اس وقت آپ کو الہام ہوا۔

؎ چل رہی ہے نسیم رحمت جو دعا کیجئے قبول ہے آج

یہ موقع ہمارے لئے بھی آیا ہوا ہے۔ اگر ہماری جماعت خدا تعالیٰ کی طرف سے ہے اور ہم خوب جانتے ہیں کہ ہم خدا تعالیٰ کی طرف سے ہیں۔ اور قلم برداشتہ لکھ سکتے ہیں کہ خدا کی قسم ہم حق پر ہیں۔ کئی لوگ لکھتے۔ لَعْنَةُ اللّٰهِ عَلَى الْكٰذِبِيْنَ کے ماتحت لکھو کہ تم حق پر ہو اور مَیں فوراً لکھ دیتا ہوں۔ پس جب ابتلاء خدا تعالیٰ کی طرف سے آئے اور کچھ انعام دینے کے لئے آئے تو زیادہ ہمت، زیادہ قربانی اور زیادہ ایثار کی رُوح پیدا کرنی چاہیئے تا کہ انعامات ملیں۔ پس ہمیں خدا تعالیٰ کے خاص فضل حاصل کرنے کے لئے عملی قربانی کرنی چاہیئے اور دُعاؤں پر بہت زور دینا چاہیئے۔

(خطابات شوریٰ جلد 1 صفحہ 582-583)

## مفت خوری

ایک دوست نے کہا گورنمنٹ سے ایڈ کا جو روپیہ مل سکتا ہے اسے کیوں چھوڑیں۔ ان کی یہ بات نیک نیتی پر مبنی تھی اور اس کے مطابق انہوں نے کہا مگر ایک لطیفہ یاد آ گیا وہ سنا دیتا ہوں۔

جب میں حج کو گیا تو ایک عرب کے مفتی صاحب جو اُسی جہاز میں سوار تھے بہت گھبرائے ہوئے تھے کہ محی الدین عرب اُن کو میرے پاس لایا۔ میں نے پوچھا کیا وجہ ہے گھبرانے کی؟ تو انہوں نے کہا یہاں کھانے کا کوئی انتظام نہیں، حالانکہ مجھے بتایا گیا تھا کہ انتظام ہو گا، اب میں کیا کروں؟ میں نے اُن کے

متعلق کپتان جہاز سے کہا کہ جب یہ آ گئے ہیں تو ان کے کھانے کا کوئی انتظام کرو۔ اُس نے کہا کمپنی کی طرف سے تو کوئی اجازت نہیں۔ البتہ ملاحوں کو کافی کھانا ملتا ہے مَیں اُن سے کہتا ہوں کہ ان کو دے دیا کرو۔ یہ انتظام ہو گیا۔ میں ایک دن مفتی صاحب سے ملنے گیا تو پھر اُن کو گھبر ایا ہوا پایا۔ میں نے وجہ پوچھی تو کہنے لگے کھانے کے ساتھ شراب آتی ہے جو میں ایک یہودی کو دے دیتا تھا مگر آج کوئی نہیں ملا کسے دوں میں نے کہا پھینک دو۔ کہنے لگے پھینکوں کیسے ؟اِس پر پیسے لگے ہوئے ہیں۔

اگر سرکاری سکیم جاری کرنے کی وجہ سے کوئی نقصان ہوتا ہو تو ہم سرکاری ایڈ ترک کر سکتے ہیں لیکن اگر کوئی حرج نہ ہوتا ہو، ہمارے مقصد میں فرق نہ پڑے اور اپنے نصاب کے ساتھ سرکاری سکیم رکھ کر مل سکے تو کوئی حرج نہیں۔ مگر ایڈ اس نقطہ نگاہ سے ہو نہ کہ ایڈ کے معنے کے لحاظ سے ہم سکیم میں کوئی اصلاح نہ کریں۔

(خطابات شوریٰ جلد 1 صفحہ 599)

## محبت کے رشتوں میں معمولی ناراضگی بھی اثر رکھتی ہے

میں جب کسی مخلص سے کہتا ہوں کہ ناراض ہوں تو اُس کی کیا حالت ہو گی اور یہ اُس کو ہی سزا نہیں ہوتی اپنے آپ کو بھی ہوتی ہے۔

رسولِ کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تین صحابیوں سے ناراض ہو گئے۔ ان میں سے ایک کہتا ہے میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مجلس میں جاتا اور اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ۔ کہتا مگر آپ جواب نہ دیتے اور کن اکھیوں سے میری طرف دیکھتے۔ تو وہ سزا اُس صحابی کو ہی نہ تھی بلکہ اس کی اذیّت رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بھی تھی۔

اِسی طرح جن سے میں ناراض ہوتا ہوں اُن کو ہی سزا نہیں ہوتی مجھے بھی ہوتی ہے مگر سلسلہ کے وقار اور ضروریات کے پیشِ نظر سزا دینی پڑے گی۔ قادیان میں ایسا ہوا ہے کہ ایک مخلص شخص سے میں ناراض ہوا تو غم کی وجہ سے اسے دو ہفتہ کے اندر اندر سِل ہو گئی۔ اس پر مجھے پچھتاوا ہوا۔

ایک دوست نے سُنایا حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام ایک دفعہ سیر کو جا رہے تھے کہ آپ نے پان مانگا۔ منشی ظفر احمد صاحبؓ نے پان دیا۔ جس میں زردہ پڑا ہوا تھا۔ آپؑ نے کھایا تو قے ہو گئی مگر

اس خیال سے کہ دِل شکنی نہ ہو فرمانے لگے معدہ صاف ہو گیا۔ خوب قے آگئی ہے۔ منشی ظفر احمد صاحبؓ جب یہ بات سُناتے ہیں تو اِن کی آنکھوں میں آنسو آجاتے ہیں۔ تو محبت کے رشتے بالکل اور ہوتے ہیں۔ ان میں معمولی سی سزا بھی بہت اثر رکھتی ہے۔

(خطابات شوریٰ جلد 1 صفحہ 607)

## اہم کاموں میں لوگ مرنا بھی بھول جاتے ہیں

ہمارے ذمہ ایک بہت اہم کام ہے اور وہ دنیا کو خدا تعالیٰ کا پیغام پہنچانا ہے۔ خدا تعالیٰ نے ہمیں صداقت اور حقانیت دی اور فرمایا جاؤ ساری دُنیا کو پہنچاؤ۔ اہم کاموں میں تو لوگ مرنا بھی بھول جاتے ہیں، پھر کیا ہم زندہ رہنا بھی نہیں بھول سکتے۔ کہا جاسکتا ہے کہ کس طرح کوئی مرنا بھول سکتا ہے مگر ایسے لوگ ہوتے ہیں جو واقعی بھول جاتے ہیں۔ ظاہری حالات ایسے ہوتے ہیں کہ انہیں مر جانا چاہئے مگر وہ اس وقت تک نہ مرے جب تک انہوں نے اپنا کام نہ کر لیا۔

تاریخوں میں آتا ہے ایک قلعہ تھا جس پر قبضہ کر لینے پر نپولین کی فتح کا دارومدار تھا۔ ایک نوجوان کے سپرد یہ کام تھا کہ اس کے فتح ہونے کی اطلاع نپولین کو دے۔ عین اُس وقت جب کہ وہ چلنے لگا اُس کے سینہ میں گولی لگی مگر وہ گھوڑا دوڑائے چلا گیا اور جا کر اطلاع دی کہ قلعہ فتح ہو گیا ہے۔ نپولین نے اسے دیکھ کر کہا تمہیں یہ کیا ہوا کیا گولی لگی ہے؟ یہ کہنا تھا کہ وہ اُسی وقت گر کر مر گیا۔ جس جگہ اُسے گولی لگی تھی وہ ایسی نازک تھی کہ اُسے گولی لگنے کے بعد پھر جینا نہیں چاہئے تھا مگر چونکہ اُس میں یہ فوق العادت ارادہ پیدا ہو گیا تھا کہ یہ کام مجھے کرنا ہے اور میں اِسے کر کے چھوڑوں گا۔ اِس وجہ سے موت بھی اُس سے پیچھے ہٹی رہی تاوقتیکہ اُس نے اپنا کام نہ کر لیا۔

کیا جس کام کو ایک شخص اپنے مُلک کی خاطر اور نپولین کی خاطر کر سکتا ہے اور موت کو بھلا کر جو ٹل نہیں سکتی کر سکا، کیا ہم دین کے لئے زندگی کو بھول کر نہیں کر سکتے؟ اس وقت اگر ہمیں موت بھی آجائے تو ہم کہیں گے ذرا پیچھے ہٹ ہمیں ابھی خدا کا کام کرنا ہے اور وہ بھی پیچھے ہٹ جائے گی۔ پس وقت آگیا ہے کہ ہم ہوشیار ہو جائیں۔ اگر ہم اس پیغام کو نہ پہنچائیں گے جو ہمارے سپرد کیا گیا ہے تو اُس درگاہ میں جس کا مجرم بہت ہی قابلِ رحم حالت میں ہوتا ہے مجرم کی حیثیت سے پیش ہوں گے دوست کی حیثیت سے

نہیں۔ پس میں دوستوں کو توجہ دلاتا ہوں کہ سُستی ترک کر دیں۔ وہ جو چُست نہیں چُست ہو جائیں، جو ہوشیار نہیں وہ ہوشیار ہو جائیں اور سستیاں چھوڑ دیں اور خدا تعالیٰ کا پیغام دنیا کو پہنچانے کے لئے سب کچھ بھول جائیں۔ میں یقین رکھتا ہوں کہ اِس ارادہ اور اِس ایمان کے ساتھ اگر چند ہزار بھی نکلیں گے تو پھر کامیابی میں شبہ نہیں ہو سکتا۔

(خطابات شوریٰ جلد 1 صفحہ 611-612)

## جو شخص مرنے کے لئے تیار ہو جائے اسے کوئی مار نہیں سکتا

خوب اچھی طرح یاد رکھو جو شخص مرنے کے لئے تیار ہو جائے اُسے کوئی نہیں مار سکتا۔ سچے طور پر موت قبول کرنے والی انبیاء کی جماعت ہی ہوتی ہے۔ پھر کوئی ہے جو اُسے مار سکے؟ ہر گز نہیں۔ دائمی زندگی حاصل کرنے کا اصل یہی ہے کہ انسان خدا تعالیٰ کے لئے موت قبول کرے اور جب کوئی انسان اس ارادہ سے کھڑا ہوتا ہے تو خدا تعالیٰ کے فرشتے اسے زندہ کرنے کے لئے کھڑے ہو جاتے ہیں۔ گویا کُشتی شروع ہو جاتی ہے۔ انسان زور لگاتا ہے کہ خدا تعالیٰ کی راہ میں موت حاصل ہو لیکن فرشتے زور لگاتے ہیں کہ اسے زندہ رکھا جائے۔ جب خدا کا بندہ کہتا ہے کہ میں خدا کے لئے مرنا چاہتا ہوں تو خدا تعالیٰ کے سارے فرشتے کہتے ہیں ہم مرنے نہیں دیں گے اور آخر فرشتے ہی جیتتے ہیں۔ بندہ چاہتا ہے کہ مر جائے۔ وہ اس کے لئے اپنے آپ کو ایسے حالات میں ڈالتا ہے جن کا نتیجہ موت ہوتی ہے مگر وہ مرتا نہیں۔

حنین کے واقعہ کو ہی دیکھ لو۔ جب دشمن حملہ کر کے آگے بڑھا تو اُس وقت رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس صرف بارہ آدمی تھے باقی سب دشمن کی تیر اندازی سے تِتّر بِتّر ہو گئے تھے۔ اُس وقت حضرت عباسؓ نے کہا حضور ذرا پیچھے ہٹ جائیں مگر آپ نے سواری کو ایڑی لگائی اور آگے بڑھتے ہوئے فرمایا۔ اَنَا النَّبِیُّ لَا کَذِب اَنَا ابْنُ عَبْدِالْمُطَّلِبْ۔ میں خدا تعالیٰ کا سچا نبی ہوں میں پیٹھ کس طرح دکھا سکتا ہوں یہ ایک ایسا کلمہ تھا جو انسانیت کو بھلا کر خدا تعالیٰ کے سامنے لانے والا تھا۔ چار ہزار تیر اندازوں کے مقابلہ میں ایک شخص کہتا ہے میں یہاں سے ہٹ نہیں سکتا تو یہ انسان نہیں بلکہ خدا بول رہا تھا۔ رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس وقت کہا بھی کہ اَنَا ابْنُ عَبْدِالْمُطَّلِبْ۔ میں انسان ہی

ہوں۔ پس جب رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہا کہ میں خدا کی راہ میں مرنا چاہتا ہوں تو خدا تعالیٰ کے فرشتے اُتر آئے اور حنین کی شکست فتح سے بدل گئی اور آپ فاتح بن کر میدان جنگ سے لوٹے۔

اسی طرح اُحد کی جنگ کے وقت رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے صحابہ سے مشورہ لیا کہ باہر نکل کر مقابلہ کریں یا اندر ہی رہ کر؟ اُس وقت بعض نوجوان چاہتے تھے کہ بہادری دکھائیں اور باہر نکل کر مقابلہ کریں۔ اُنہوں نے اِس کے لئے بہت زور دیا۔ رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہ بات مان لی اور آپ زِرہ پہن کر نکل آئے۔ بعد میں جو لوگ آئے انہوں نے نوجوانوں کو سمجھایا کہ جب رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم چاہتے تھے کہ اندر رہ کر مقابلہ کریں تو تم نے باہر نکل کر لڑنے پر کیوں زور دیا؟ اِس پر نوجوانوں نے رسول کریم ﷺ سے عرض کی یَا رَسُوْلَ اللّٰہ! ہم سے غلطی ہوئی ہم اپنی بات واپس لیتے ہیں۔ رسول کریم ﷺ نے فرمایا نبی جب ہتھیار پہن لیتا ہے تو پھر نہیں لَوٹتا۔

اس کے بھی یہی معنے ہیں کہ نبی اپنے لئے خدا تعالیٰ کی راہ میں موت پسند کرتا ہے۔ تو خدا کا وہ مقدس رسول جس کی جان زمین و آسمان سے بھی زیادہ قیمتی تھی، جس کی جان کی خاطر ہزاروں صدیوں کے انسان قربان کئے جاسکتے تھے، جس کی جان کے ایک منٹ کی قیمت تمام کائنات نہیں ہو سکتی، وہ بھی کہتا ہے کہ نبی جب ہتھیار لگا لے تو پیچھے نہیں ہٹ سکتا۔ پھر ہماری کیا حقیقت ہے کہ ہم جب کھڑے ہوں تو کمریں کھولنے کا خیال بھی دل میں لائیں۔ کیا جس کے لئے بیش قیمت ہیرا قربان کیا جاسکتا ہے اُس کے لئے کوئلہ نہیں قربان کیا جاسکتا؟ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مقابلہ میں ہماری جانیں کوئلہ جتنی بھی حیثیت نہیں رکھتیں۔ وہ ہیرا ہو کر تیار تھا کہ خدا تعالیٰ کے عشق کی بھٹی میں جل جائے۔ پھر کیا ہم کوئلہ ہو کر نہیں جلیں گے؟ بحال یہ کہ کوئلہ بنایا گیا ہی جلنے کے لئے ہے۔ پس موت کو قبول کرو، تب کام ہو گا۔

(خطابات شوریٰ جلد 1 صفحہ 612 تا 614)

## خدمت اسلام کے لئے ایک عظیم عہد

میری زندگی میں بھی ایسا لمحہ اس وقت آیا جبکہ حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کا انتقال ہوا اُس وقت میری عمر اُنیس سال کی تھی۔ جب میں نے لوگوں کو یہ کہتے سنا کہ اب کیا ہو گا، ابھی کئی پیشگوئیاں پوری نہیں ہوئیں اور ایک شخص تو ایسے موقع پر مرتد بھی ہو گیا۔

اُس وقت خدا تعالیٰ نے مجھے توفیق دی اور حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کے سرہانے کھڑے ہو کر خدا تعالیٰ سے مخاطب ہو کر میں نے کہا کہ مجھے یقین ہے کہ حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام تیری طرف سے آئے، اب میں تیرے ہی سامنے تیرے ہی تقدس کی قسم کھا کر اقرار کرتا ہوں کہ اگر سارے کے سارے لوگ بھی مرتد ہو جائیں تو مَیں تیری راہ میں اپنی جان لڑا دوں گا۔ یہ وہ پہلے الفاظ اور پہلا کام تھا جو مَیں نے حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی وفات کے بعد کیا۔ میں نے خدا تعالیٰ کی توفیق سے بڑے بڑے کام کئے ہیں مگر میں اِس کام کو سب سے بڑا سمجھتا ہوں۔

جب کے بدر کے لئے رسول کریم صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم گئے تو آپ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے پوری طرح اعلان نہ کیا تھا کہ جنگ ہو گی یا نہیں اور مجھے یہ معلوم نہیں کہ اس بات کا یقینی علم آپ کو کہاں ہوا۔

اُس وقت جو صحابہ آئے وہ پوری طرح تیار نہ تھے۔ تب رسول کریم صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے اُن سے کہا کہ خدا تعالیٰ نے بتایا ہے جنگ ہو گی، دشمن آ رہا ہے اب بتاؤ کیا رائے ہے؟ اُس وقت کئی ایک صحابہ اُٹھے اور انہوں نے کہا رائے کیا ہم جنگ کے لئے تیار ہیں۔ مگر یہ کہنے والے مہاجرین تھے، انصار نہ تھے۔ جب وہ بول چکے تو رسول کریم صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے پھر فرمایا دوستو! مشورہ دو۔ یہ تین دفعہ آپ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے کہا۔ اِس پر ایک انصاری کھڑے ہوئے اور کہا یَا رَسُوْلَ اللّٰہ! کیا آپ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کی مراد ہم سے ہے؟ آپ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے فرمایا ہاں۔ اِس کی وجہ یہ تھی کہ جب رسول کریم صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم مدینہ تشریف لائے اور انصار سے معاہدہ ہوا تو اس کی ایک شرط یہ تھی کہ اگر کفار مدینہ پر چڑھ کر رسول کریم صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم پر حملہ کریں گے تو ہم لڑیں گے باہر جا کر لڑنے کے ذمہ وار نہیں۔ یہ لڑائی چونکہ باہر تھی اِس لئے رسول کریم صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم انصار سے پوچھتے تھے۔ اُس وقت ایک انصاری کھڑے ہوئے اور انہوں نے کہا یَارَسُوْلَ اللّٰہ! وہ معاہدہ اُس وقت ہوا تھا جب کہ ہم پر حق پوری طرح نہ کُھلا تھا۔ اب جب کہ ہمیں آپ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کے ذریعہ ایمان نصیب ہوا ہے تو ہم سے یہ سوال ہی کیا ہے کہ لڑو گے یا نہیں۔ یَارَسُوْلَ اللّٰہ! یہ سامنے سمندر ہے۔ آپ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم اشارہ فرمائیں کہ اِس میں گھوڑے ڈال دو ہم آپ سے کچھ پوچھے بغیر فوراً ڈال دیں گے۔ جب جنگ ہو گی تو ہم آپ کے دائیں اور بائیں، آگے اور پیچھے لڑیں گے اور کوئی آپ تک نہ پہنچ سکے گا جب تک ہماری لاشوں پر سے گزرتا ہوا نہ آئے گا۔

یہ بات اُس انصاری نے کہہ دی اور رسول کریم ﷺ نے سن لی۔ ایک صحابی نے جو تیرہ یا سترہ غزوات میں شامل ہوئے ایک دفعہ ایک موقع پر آہ بھر کر کہا کاش! میں اِن غزوات میں شریک نہ ہوتا اور اِن کا ثواب مجھے حاصل نہ ہوتا مگر یہ فقرہ میرے منہ سے نکلا ہوتا۔ مجھے بھی اِس صحابی کی طرح فخر حاصل ہے جب میں اپنی زندگی پر نظر ڈالتا ہوں اور اِس فقرہ اور معاہدہ پر نظر ڈالتا ہوں تو سمجھتا ہوں وہ بہترین موقع تھا جو خدا تعالیٰ نے مجھے دیا۔ ایسا ہی معاہدہ کامیاب کر سکتا ہے۔ جب تک ہر ایک احمدی اپنی آنکھوں کے سامنے رسول کریم ﷺ اور حضرت مسیح موعودؑ کی مقدس لاشوں کو رکھ کر یہ معاہدہ نہیں کرتا کہ میں اپنا سب کچھ اسلام کے لئے قربان کر دوں گا۔ کامیاب نہیں ہو سکتا۔

(خطابات شوریٰ جلد 1 صفحہ 615-616)

## فتح کی موت

وہ مقام حاصل کرو کہ تمہاری موت فتح کی موت ہو جیسا کہ ایک عرب شاعر نے کہا ہے ؎

يَا ذَالَّذِیْ وَلَدَتْکَ اُمُّکَ بَاکِیًا وَالنَّاسُ حَوْلَکَ يَضْحَکُوْنَ سُرُوْرًا

اِحْرِصْ عَلٰی عَمَلٍ تَکُوْنَ بِهٖ مَتٰی يَبْکُوْنَ حَوْلَکَ ضَاحِکًا مَسْرُوْرًا

اے انسان! تُو ایسا تھا کہ جب تُو پیدا ہوا، تو رو رہا تھا اور لوگ ہنس رہے تھے۔ کہ بیٹا پیدا ہوا۔ اب تُو ایسے عمل کر اور تُو ایسا مقام حاصل کر لے کہ جب تُو فوت ہو تو لوگ رو رہے ہوں کہ وہ تیرے فوائد سے محروم ہو گئے اور تُو ہنس رہا ہو کہ تُو نے اپنا کام ختم کر لیا۔

(خطابات شوریٰ جلد 1 صفحہ 619)

## خدمت دین کے لئے خدا کی آواز پر لبیک کہو

دُنیا کی کوئی طاقت ہمیں اپنے مقصد و مدعا میں ناکام نہیں کر سکتی۔ اگر ہم میں سے چند بھی باقی رہ جائیں گے تو وہ ناکام نہیں ہوں گے بلکہ اگر ایک بھی نہیں رہے گا تو بھی اسلام کا جھنڈا سرنگوں نہیں ہو سکتا۔

حنین کی جنگ میں جب رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اکیلے رہ گئے تو آپ نے حضرت عباسؓ سے فرمایا آواز دو کہ اے انصار! اللہ کا رسول تمہیں بُلاتا ہے۔ جب میں یہ واقعہ پڑھتا ہوں تو رسولِ کریم

ﷺ سے لے کر اِس وقت تک کی تیرہ صدیاں سمٹ کر وہ نظارہ میری آنکھوں کے سامنے آجاتا ہے اور دُوری کا سوال اُڑ جاتا ہے۔ اِس وقت میں سمجھتا ہوں رسول کریم ﷺ کی آواز مجھے سنائی دے رہی ہے اور میں لبیک کہتا ہوا حاضر ہو رہا ہوں۔ پھر غور کرو جن کے کانوں میں رسول کریم ﷺ کی طرف سے عباسؓ کی آواز کاغذ اور سیاہی کے ذریعہ نہیں پہنچی بلکہ آواز اُن کے کانوں میں براہ راست پہنچی اُن کی کیا کیفیت ہوتی ہوگی۔

وہ کہتے ہیں ہمیں ایسا معلوم ہوا کہ صُورِ اسرافیل پُھونکا گیا ہے۔ اُس وقت اُن کے گھوڑے اور اونٹ بھاگے جارہے تھے۔ اِس حالت میں اُن کا لوٹنا کتنا مشکل تھا مگر جب حضرت عباسؓ نے یہ آواز بلند کی کہ خدا کا رسول تمہیں بلاتا ہے تو اُنہوں نے اپنی سواریوں کو موڑنے کی کوشش کی۔ جب وہ زور لگاتے تو سواریوں کے منہ مُڑ کر پیٹھ کو جا لگتے مگر جب چھوڑتے تو پھر آگے کو بھاگ پڑتیں اِس وجہ سے اُنہوں نے اپنی سواریوں کی گردنیں کاٹ دیں اور سواریاں چھوڑ کر رسول کریم ﷺ کے گرد لَبَّیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہ لَبَّیْکَ کہتے ہوئے جمع ہو گئے۔

میں جب کاغذوں میں یہ واقعہ پڑھتا ہوں تو یوں معلوم ہوتا ہے کہ تیرہ صدیاں مِٹ گئی ہیں اور حضرت عباسؓ کی آواز میرے کانوں میں آرہی ہے۔ اُس وقت میں چاہتا ہوں کہ اُڑ کر پہنچ جاؤں۔ مگر اِس وقت جب کہ خدا کے مسیح کی آواز ہمارے کانوں میں پہنچ رہی ہے کہ اے خدا کے بندو! تمہارا خدا تمہیں بلاتا ہے تو اِس وقت عین میدانِ جنگ میں انصار نے جو قربانی کی اور لبیک کہتے ہوئے جا پہنچے اس سے بڑھ کر قربانی کرنا جو اپنا فرض نہیں سمجھتا اسے مومن کہلانے کا کوئی حق نہیں ہے۔

پس اگر کوئی اِس آواز پر لبیک نہیں کہتا تو آواز پہنچانے والا کہہ دے کہ میں نے اپنے آپ کو پیش کر دیا ہے، دوسروں کا مَیں ذمہ دار نہیں۔ اِس نیت اور اِس ارادہ سے جو نمائندے کھڑے ہوں گے وہ ضرور اپنی اپنی جماعتوں کو بیدار کرنے میں کامیاب ہو جائیں گے۔ اُن میں خدا داخل ہو جائے گا، اُن میں خدا کا ظہور ہو گا۔ اس کے لئے صرف پختہ ایمان، پختہ اخلاص، اور پختہ ارادہ کی ضرورت ہے۔

(خطابات شوریٰ جلد 1 صفحہ 620-621)

## عشق میں رشک، پیاروں سے بھی ہوتا ہے

ہمیں خدا تعالیٰ نے دُنیا کی اصلاح کے لئے چنا ہے اور ہم خدا تعالیٰ کی چنندہ جماعت ہیں۔ ہمیں دُنیا سے ممتاز اور علیحدہ رنگ میں رنگین ہونا چاہئے۔ صحابہ ہمارے لئے ادب کی جگہ ہیں مگر عشق میں رشک پیاروں سے بھی ہوتا ہے۔ پس ہمارا مقابلہ اُن سے ہے جنہوں نے رسولِ کریم ﷺ کے دوش بدوش جنگیں کیں اور اپنی جانیں قربان کیں۔ ہم ان کی بے حد عزت اور توقیر کرتے ہیں لیکن کوئی وجہ نہیں کہ ان کی قربانیوں پر رشک نہ کریں اور ان سے بڑھنے کی کوشش نہ کریں۔

میں ایک مثال بیان کرتا ہوں۔ رسول کریم ﷺ ایک دفعہ ایک مجلس میں بیٹھے ہوئے تھے۔ آپ ﷺ کا طریق یہ تھا کہ اگر کوئی چیز اہل مجلس کو دیتے تو دائیں طرف والے کو دیتے۔ اُس وقت آپ کے لئے دودھ لایا گیا۔ آپ نے اس وقت حضرت ابو بکرؓ کی طرف دیکھا جو بائیں طرف بیٹھے تھے اور دائیں طرف ایک بچہ بیٹھا تھا آپ نے شاید اس خیال سے کہ حضرت ابو بکرؓ بوڑھے ہیں اور دیر سے بیٹھے ہیں، اِنہیں بھوک لگی ہو گی بچے سے کہا اگر اجازت دو تو میں یہ دودھ ابو بکرؓ کو دے دوں بچہ نے کہا کیا یہ دودھ لینے کا میرا حق ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا ہاں۔ اس نے کہا پھر میں یہ نہیں کر سکتا کہ یہ حضرت کا تبرک ابو بکرؓ کو دے دوں، میں اِس برکت کو نہیں چھوڑ سکتا۔

پس ہم صحابہ کرام کو ادب اور احترام کا مقام دے سکتے ہیں اور ان کے لئے جان بھی دے سکتے ہیں مگر جب قربانی کا موقع آئے تو ہم کہیں گے کہ ہم آگے بڑھنا چاہتے ہیں۔ جب تک ہم میں سے ہر ایک کے دل میں یہ جذبہ نہ پیدا ہو ہم نہیں کہہ سکتے کہ ہم نے اپنی ذمہ واری کو پوری طرح محسوس کر لیا۔

(خطابات شوریٰ جلد 1 صفحہ 640-641)

(الفضل آن لائن 15 /اکتوبر 2022ء)

# (قسط 4)

# دلچسپ و مفید واقعات و حکایات

## گناہ سے بچنا ضروری ہے

جب میں حج سے آیا تو جہاز کے کپتان کو عربی سیکھنے کا شوق تھا۔ وہ مجھ سے عربی میں باتیں کیا کرتا۔ ایک دن کہنے لگا اب خوب مزا ہو گیا جو چاہو کرتے رہو کیونکہ حج کر لیا ہے اور اس طرح گناہ معاف ہو گئے ہیں۔ میں نے کہا صاف ستھرے کپڑے کے متعلق زیادہ احتیاط کی جاتی ہے یا گندے کپڑے کی؟ کہنے لگا صاف کی۔ میں نے کہا پھر جب گناہ معاف ہو گئے ہیں تو اب زیادہ احتیاط کی ضرورت ہے۔

(خطابات شوریٰ جلد 1 صفحہ 634)

## وصیت سے مستثنیٰ

حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے اپنی اولاد کو وصیت کرنے سے مستثنیٰ قرار دیا ہے لیکن میں یہاں تک احتیاط کرتا ہوں کہ قرض لے کر بھی اگر کوئی رقم خرچ کروں تو اس میں سے دس فیصدی چندہ دیتا ہوں۔ کسی نے اس کی وجہ پوچھی تو میں نے کہا شکرانہ کے طور پر میں دیتا ہوں کہ خدا تعالیٰ نے بغیر وصیت کے مقبرہ بہشتی میں دفن ہونے کا موقع دیا۔

(خطابات شوریٰ جلد 1 صفحہ 636)

# مومن اور غیر مومن کی حالت

دنیا میں کام دو طرح ہوتے ہیں ایک محبت سے دوسرے خوف سے۔ یہ دونوں چیزیں ایک دوسری کے ساتھ لگی ہوتی ہیں مگر کبھی باری باری آتی ہیں۔ کچھ وہ لوگ ہوتے ہیں کہ ان کے کاموں پر محبت غالب ہوتی ہے اور کچھ وہ ہوتے ہیں جن کے کاموں پر خوف غالب ہوتا ہے۔ یعنی انسان بعض کام خوف سے کرتا ہے اور بعض کام محبت سے۔ یہ دو دائرے ہیں، ان کے متعلق ایک بات یاد رکھنی چاہئے اور وہ یہ کہ جن کا دائرہ محبت کا ہوتا ہے وہ خواہش کے ماتحت ہوتا ہے کہ یہ بھی ہو جائے اور یہ بھی حاصل ہو جائے اور جن کا دائرہ خوف کا ہوتا ہے اس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ ایسا نہ ہو جائے۔ آج کل جب کہ ایک قسم کا خوف پیدا ہے، میں دیکھتا ہوں بعض کی حالت ایسی ہے کہ وہ کہتے ہیں ایسا نہ ہو جائے یعنی احرار ہمیں تباہ نہ کر دیں مگر کام کرنے کا یہ محرک اولیٰ ہے۔ مومن کا محرک یہ ہوتا ہے کہ یہ بھی لینا ہے اور وہ بھی لینا ہے۔

اس کی مثال بچہ کی سی ہوتی ہے۔ جس کی ترقی محبت کے ماتحت ہوتی ہے اس کی بڑی بڑی امنگیں ہوتی ہیں۔ وہ کبھی کہتا ہے میں بہت بڑا تاجر بنوں گا، کبھی کہتا ہے کہتا ہے بادشاہ بنوں گا لیکن۔ اگر کسی بوڑھے سے پوچھو کہ تمہاری کیا خواہش ہے تو وہ کہے گا بس یہی کہ انجام بخیر ہو جائے۔ بچہ یہ کوشش کرتا ہے کہ یہ بھی لے لوں مگر بوڑھا یہ کوشش کرتا ہے کہ اس بلا سے بچ جاؤں اور اس بلا سے بھی بچ جاؤں۔ بوڑھا آخرت کی فکر میں ہوتا ہے مگر بچہ نئی دنیا پیدا کر رہا ہوتا ہے۔ بڈھے کا محرک گرنے والا ہوتا ہے مگر بچے کا بڑھنے والا۔ میں ان بڈھوں کا ذکر نہیں کرتا جو مرنے کے وقت تک بھی جوان ہی ہوتے ہیں۔

حضرت انسؓ ایک سو دس برس کی عمر میں جب فوت ہونے لگے اور ان کے دوست ان کے پاس آئے اور پوچھا کوئی خواہش ہے تو انہوں نے کہا شادی کرادو۔ پس مومن کبھی بوڑھا نہیں ہوتا۔ کیونکہ جسم کے بڑھاپے کی وجہ سے بڑھاپا نہیں آتا بلکہ روح کے بڑھاپے سے آتا ہے۔ بچہ جب باتیں کرنے لگتا ہے تو اس زمانہ میں کہتا ہے چاند لینا ہے، تارا لینا ہے۔

میرے متعلق ہی آتا ہے کہ رات کو میں رو رہا تھا کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے مجھے اٹھالیا اور چپ کرنے کے لئے کہا دیکھو وہ تارا ہے۔ اس وقت میں نے یہ کہنا شروع کر دیا کہ تارا لینا ہے۔ تو بچہ کی

نظر اس طرف جاتی ہے کہ وہ لینا ہے۔ یہی روح ہمارے اندر ہونی چاہئے۔ پس ہم کام اس لئے نہ کریں کہ دشمن ہمیں مار دے گا کیونکہ یہ مومن کی شان نہیں بلکہ مومن کی شان یہ ہے کہ کام اس لئے کرتا ہے کہ یہ بھی لینا ہے اور وہ بھی لینا ہے۔

دیکھو! قرآن کریم میں کیسے لطیف پیرایہ میں یہ بات بیان کی گئی ہے۔ خدا تعالیٰ فرماتا ہے۔ وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنْ سُلٰلَةٍ مِّنْ طِيْنٍ۔ ہم نے انسان کو مٹی سے پیدا کیا۔ طین پانی ملی ہوئی مٹی کو کہتے ہیں اس سے مراد یہ ہے کہ دو محرک کام پر لگانے والے ہیں۔ پھر فرماتا ہے یہ دو چیزیں رکھیں۔ پھر کیا کیا ثُمَّ جَعَلْنٰهُ نُطْفَةً فِيْ قَرَارٍ مَّكِيْنٍ نطفہ بنا دیا۔ یعنی پانی رہ گیا اور مٹی غائب ہوگئی۔ دوسری جگہ فرماتا ہے۔ وَجَعَلْنَا مِنَ الْمَآءِ كُلَّ شَيْءٍ حَيٍّ ہر چیز کو پانی سے زندہ کیا۔ یعنی ہر چیز جذبات اور امنگ والی ہوتی ہے اس میں بڑھنے کی طاقت ہوتی ہے۔ پانی حیات نامیہ ہے۔ آخر جب پانی کم ہو جاتا ہے تو ہر چیز مٹی بن جاتی ہے گویا ابتداء ماء سے ہوتی ہے اور انجام تراب پر ہوتا ہے۔

یہی مومن اور غیر مومن کی حالت ہوتی ہے۔ مومن اس لئے کام کرتا ہے کہ دنیا بسا جاؤں لیکن غیر مومن اس لئے کرتا ہے کہ فلاں خطرہ سے بچ جاؤں، فلاں مصیبت سے بچ جاؤں۔

(خطابات شوریٰ جلد 1 صفحہ 643-644)

## نصیحت ضرور اثر کرتی ہے

کسی شخص کے متعلق لکھا ہے کہ وہ بڑا جابر تھا۔ دوسرے لوگ اسے بہت نصائح کرتے مگر اس کے دل پر کسی کی بات کا کوئی اثر نہ ہوتا۔ وہ اپنی دولت کے گھمنڈ میں اور حکومت کے نشہ میں جو چاہتا کرتا، نہ غرباء کا خیال کرتا نہ ہمسائیوں کے آرام کی اسے کوئی پرواہ ہوتی، دین کے معاملہ میں ہنسی اور تمسخر کرنا اس کا معمول تھا، آخر سب لوگوں نے تنگ آکر اسے کچھ کہنا چھوڑ دیا۔

ایک دفعہ ایک بزرگ نے جو اسے نصیحت کرتے رہتے تھے مگر وہ نہ مانتا تھا اسے خانہ کعبہ میں دیکھا اور حیران رہ گئے۔ پوچھا تم کہاں؟ کہنے لگا آپ کو معلوم ہے بہت لوگوں نے مجھے نصیحتیں کیں مگر مجھے کچھ فائدہ نہ ہوا۔ اس کے لئے اللہ تعالیٰ نے ایک وقت مقرر کیا ہوا تھا۔ ایک دن میں بازار میں سے گزر رہا تھا کہ

کوئی اجنبی قرآن کریم پڑھ رہا تھا۔ جب اس نے یہ آیت پڑھی کہ اَلَمْ یَاْنِ لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْۤا اَنْ تَخْشَعَ قُلُوْبُهُمْ لِذِكْرِ اللّٰهِ یعنی کیا ابھی وقت نہیں آیا کہ وہ لوگ جو اپنے آپ کو ایماندار کہتے ہیں ان کے دلوں میں خشیت اور ڈر پیدا ہو؟ تو مجھے ایسا معلوم ہوا کہ مجھ پر بجلی گر پڑی ہے۔ میں نے اسی وقت توبہ کی۔ جہاں تک مجھ سے ہو سکا میں نے ان مظالم کا کفارہ ادا کیا جو دوسروں پر کر چکا تھا اور پھر حج کے لئے چلا آیا۔

تو ایسے اوقات آتے ہیں جب قلوب کی اصلاح ہو جاتی ہے مگر ان وقتوں کو لانے کی کوشش بھی تو کرنی چاہئے۔ اس کے لئے اپنے ارادوں میں تغیر کرنا ضروری ہوتا ہے، اپنی نیتوں کو بدلنا ضروری ہوتا ہے، اپنے اندر عجز وانکسار پیدا کرنا ضروری ہوتا ہے۔ بے شک اس شخص کے کان میں اس وقت آواز پڑی جب وہ بازار میں سے گزر رہا تھا لیکن اس نے اپنے آپ کو بازار میں پہنچایا تو تھا۔ اسی طرح ہماری کامیابی بھی خدا تعالیٰ کے فضل پر ہی منحصر ہے مگر اس فضل کو جذب کرنے میں ہماری کوشش کا بھی دخل ہے۔

جیسا کہ ایک واقعہ آتا ہے کہ ایک شخص پرندوں کو دانہ ڈالا کرتا تھا کسی نے کہا اس کو اس کا کیا فائدہ پہنچ سکتا ہے یہ تو کافر ہے۔ آخر جب وہ ایمان لے آیا اور اس سے پوچھا گیا کہ تم کس طرح ایمان لائے؟ تو اس نے کہا وہی پرندوں کو دانے ڈالنا میرے کام آ گیا۔

اسی طرح لکھا ہے ایک صحابی نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سوال کیا یا رسول اللہ! کفر کی حالت میں میں نے جو نیک اعمال کئے ان کا بھی مجھے کچھ فائدہ ہو گا؟ فرمایا۔ اَسْلَمْتَ عَلٰی مَا اَسْلَفْتَ۔ اس وقت تم نے جو نیک اعمال کئے انہی کا نتیجہ ہے کہ تم اسلام لائے، انہی کی وجہ سے تمہیں ایمان لانے کی توفیق حاصل ہوئی۔

پس اس شخص کے لئے نصیحت حاصل کرنے کی گھڑی بازار میں آئی مگر اس کے پیچھے اس کا کوئی عمل ضرور تھا۔ اسی طرح تمہارے لئے بھی کامیابی کی گھڑی آسکتی ہے مگر اس کے لئے بھی تیاری کی ضرورت ہے۔

(خطابات شوریٰ جلد 2 صفحہ 7-8)

## جائیداد میں عورت کا حصہ

حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی وفات کے بعد اپنے خاندان کے لحاظ سے ہم نے سب سے پہلا کام یہ کیا کہ بہنوں کو حصہ دیا اور والدہ صاحبہ کا حصہ نکالا۔ اس وقت ایک سرکاری افسر آیا جس نے آکر کہا کہ آپ قانون کے رو سے ایسا نہیں کر سکتے۔ میں نے اسے کہا اگر ایسا نہیں ہو سکتا تو ہم ایسی جائیداد اپنے پاس رکھنے کے لئے تیار نہیں اور اسے لعنت سمجھتے ہیں۔

(خطابات شوریٰ جلد 2 صفحہ 10)

## صحابہ رسولؐ کا شاندار نمونہ

رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس خیال سے کہ مدینہ والوں نے یہ اقرار کیا تھا کہ اگر دشمن مدینہ پر حملہ کرے گا تو لڑیں گے باہر جا کر نہیں لڑیں گے، صحابہ سے مشورہ پوچھا مہاجرین یکے بعد دیگرے کھڑے ہوئے اور عرض کیا کہ ہم لڑائی کے لئے تیار ہیں لیکن آپ ﷺ اپنا سوال دہراتے چلے گئے تا انصار بھی بولیں۔

تب انصار میں سے ایک صحابی کھڑے ہوئے اور انہوں نے کہا یا رسول اللہ! آپ ﷺ نے بار بار دریافت فرمایا اور صحابہ نے جواب دیا مگر پھر بھی آپ ﷺ سوال کو دہراتے چلے جا رہے ہیں اس سے مجھے خیال ہوتا ہے کہ شاید آپ ﷺ انصار سے دریافت فرما رہے ہیں۔ غالباً آپ ﷺ کے مد نظر وہ معاہدہ ہے جو ہم نے آپ ﷺ کے تشریف لانے پر کیا تھا کہ مدینہ پر حملہ ہو گا تو ہم آپ ﷺ کے ساتھ مل کر دشمن کا مقابلہ کریں گے لیکن مدینہ سے باہر جا کر لڑنا ہمارے لئے ضروری نہ ہو گا۔ رسول کریم ﷺ نے فرمایا ہاں۔ اس پر اس صحابی نے کہا یا رسول اللہ! وہ اس وقت کی بات ہے جب ہم نے آپ ﷺ کو اچھی طرح نہ پہچانا تھا لیکن اب تو ہم آپ ﷺ کو خوب پہچان چکے ہیں اس لئے ہم کہتے ہیں یا رسول اللہ! یہ سامنے سمندر ہے اگر آپ ﷺ حکم فرمائیں کہ اس میں گھوڑے ڈال دو تو ہم ایک لمحہ کا توقف بھی نہیں کریں گے اور اگر دشمن آپ ﷺ پر حملہ کرے تو وہ آپ ﷺ تک نہیں پہنچ سکے گا جب تک ہماری لاشوں پر سے گزر کر نہ آئے گا۔ ہم آپ ﷺ کے دائیں بھی لڑیں گے اور بائیں بھی، آگے بھی لڑیں گے اور پیچھے بھی اور جب تک جان میں جان رہے گی دشمن کو آپ ﷺ تک نہیں پہنچنے دیں گے۔

یہ تو ان کا قول تھا مگر عمل سے بھی انہوں نے اس کو درست ثابت کر دیا۔ دنیا میں بہت لوگ ایسے ہوتے ہیں جو منہ سے تو بڑے بڑے دعوے کرتے ہیں مگر عمل سے انہیں پورا نہیں کرتے۔ انصار نے (اللہ تعالیٰ کی بڑی بڑی رحمتیں اور برکتیں ان پر ہوں) جو کہا اسے اپنے عمل سے پورا بھی کر دیا۔ ہمیشہ میرا قلب اس صحابی کا ذکر آنے پر اس کے لئے دعائیں کرنے میں لگ جاتا ہے۔ جس نے احد کے موقع پر رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے اخلاص کا ایسا قابل رشک نمونہ پیش کیا کہ رہتی دنیا تک اس کی مثال قائم رہے گی۔

وہ واقعہ یہ ہے کہ احد کی جنگ میں جب کفار میدان سے چلے گئے اور مسلمان اپنے زخمیوں اور شہیدوں کی تلاش میں نکلے تو ایک انصاری نے دیکھا کہ ایک دوسرے انصاری بہت بری طرح زخمی ہو کر میدان جنگ میں پڑے ہیں اور چند منٹ کے مہمان معلوم ہوتے ہیں۔ وہ صحابی ان کے پاس گئے اور کہا اپنے گھر والوں کو کوئی پیغام دینا چاہو تو دے دو، میں پہنچادوں گا۔ اس وقت اس صحابی نے جو جواب دیا وہ نہایت ہی شاندار تھا۔ اس حالت میں کہ وہ موت کے قریب تھے اور اپنی موت کے بعد اپنی بیوی بچوں کی حالت کا نظارہ ان کی آنکھوں کے سامنے تھا انہوں نے جو ایمان کا نمونہ دکھایا وہ بتاتا ہے کہ انصار نے جو کہا سچے دل سے کہا تھا اور اسے پورا کر کے دکھا دیا۔ انہوں نے کہا میں پہلے ہی اس بات کی انتظار میں تھا کہ کوئی دوست ملے تو اس کے ذریعہ اپنے رشتہ داروں کو پیغام بھیجوں، اچھا ہوا تم آ گئے۔ پھر کہا وہ پیغام یہ ہے کہ میرے مرنے کے بعد میرے رشتہ داروں اور میرے دوستوں سے کہہ دینا کہ جب تک ہم زندہ تھے ہم نے اپنی جانیں قربان کر کے رسول کریم ﷺ کی حفاظت کی مگر اب ہم اس دنیا سے رخصت ہوتے ہیں اور یہ قیمتی امانت تمہارے سپرد کرتے ہیں امید ہے کہ آپ ہم سے بھی بڑھ کر اس کی حفاظت کریں گے۔ یہ کہا اور جان اپنے پیدا کرنے والے کے سپرد کر دی۔ یہ ایسا شاندار ایمان کا مظاہرہ ہے کہ جس کی مثال صحابہ رسول کریم ﷺ کے سوا کسی اور جگہ بہت کم مل سکتی ہے۔

(خطابات شوریٰ جلد 2 صفحہ 11 تا 13)

# وعدہ فراموش

ہم ملامت کرتے ہیں حضرت موسیٰ علیہ السلام کے ساتھیوں کو، ہم ان کے اس فعل پر اظہار نفرت کرتے ہیں۔ جب انہوں نے حضرت موسیٰ علیہ السلام سے کہا کہ **فَاذْہَبْ اَنْتَ وَرَبُّکَ فَقَاتِلَآ اِنَّا ہٰھُنَا قٰعِدُوْنَ** کہ جاؤ! موسیٰ تم اور تمہارا خدا ان سے لڑو ہم تو یہ بیٹھے ہیں۔

مگر ذرا غور تو کرو کیا ہم میں سے کئی ایسے نہیں جن کی حالت حضرت موسیٰ علیہ السلام کے ان ساتھیوں سے بھی بدتر ہے؟ وہ کہتے تو یہ ہیں کہ ہم لڑنے کے لئے تیار ہیں لیکن عین موقع پر کھسک جاتے ہیں۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے ساتھیوں نے جو یہ کہا کہ **فَاذْھَبْ اَنْتَ وَرَبُّکَ فَقَاتِلَآ اِنَّا ھٰھُنَا قَاعِدُوْنَ** تو انہوں نے اس طرح بتادیا کہ ہم لڑنے کے لئے تیار نہیں تمہیں جو انتظام کرنا ہو خود کرلو۔ گویا انہوں نے وقت پر آگاہ اور ہوشیار کردیا مگر ہم میں سے کئی ایسے ہیں جو آگاہ کرنے کے لئے بھی تیار نہیں۔

ان کی مثال اس امیر کی سی ہے جس نے اپنے بھائی سے کہا تھا کہ تم کو اپنے لئے کسی جائیداد کی ضرورت نہیں میرے کھجوروں کے اتنے باغ کھڑے ہیں، ایک درخت کی کھجوریں تم لے جانا۔ اس کے بھائی نے کہا وقت پر میں آپ کو یہ بات کہاں یاد دلاتا رہوں گا، ایک درخت میرے لئے مقرر کردو میں اس کی حفاظت بھی کروں گا اور وقت پر کھجوریں لے جاوں گا۔ امیر نے کہا کہ یہ تو بڑے شرم کی بات ہے کہ میرے اتنے نوکر ہوں اور تم اپنے درخت کی حفاظت کرو اسی طرح رہنے دو اس کی ضرورت ہی کیا ہے۔ آخر جب وقت آیا تو غریب بھائی نے کہا کہ اپنے مالیوں سے کہہ دیں کہ مجھے ایک درخت بتادیں تاکہ میں اس کی کھجوریں تُڑوالوں۔ تو پھر امیر نے کہا کہ کیا میرے نوکر تمہارا یہ کام نہیں کرسکتے؟ پھر جب کھجوریں گھر میں لے جانے کا وقت آیا تو غریب بھائی نے کہا اب مجھے کھجوریں دے دی جائیں تاکہ میں گھر لے جاسکوں۔ امیر بھائی نے کہا یہ بھی میرے لئے مناسب نہیں۔ جہاں اتنی کھجوریں جائیں گی وہاں یہ بھی چلی جائیں گی میرے نوکر تمہارے گھر پہنچادیں گے۔ آخر جب سب کھجوریں اس کے گھر پہنچ گئیں اور بھائی خالی کا خالی رہ گیا اور اس نے شکایت کی تو اس نے جواب دیا کہ اب کے تو نوکروں سے غلطی ہوگئی ہے تم کو اگلے سال کھجوریں دیں گے۔

یہ بظاہر ہنسی کی بات ہے مگر دنیا میں ہو رہی ہے اور ہم میں بھی ہو رہی ہے۔ ہر موقع پر ہماری جماعت کے بعض لوگ اقرار کرتے ہیں کہ جس قربانی کی بھی ضرورت ہو گی وہ ہم کریں گے لیکن جب کسی قربانی کے پیش کرنے کا وقت آتا ہے تو ادھر ادھر ہو جاتے ہیں۔ ایسے لوگوں کے متعلق میں کہتا ہوں کاش! وہ حضرت موسیٰؑ کے ساتھیوں والا یہ جواب ہی دے دیتے کہ فَاذْهَبْ اَنْتَ وَرَبُّكَ فَقَاتِلَآ اِنَّا هٰهُنَا قٰعِدُوْنَ۔ تا ہمیں اپنے دنیوی سامانوں کا صحیح اندازہ لگانے کا موقع تو مل جاتا، اور ہم ان لوگوں کی وجہ سے جو قربانی کرنے کا دعوی تو کرتے ہیں مگر قربانی کرتے نہیں، دھوکہ میں نہ رہتے۔

(خطابات شوریٰ جلد 2 صفحہ 14-13)

## نجات کے لئے ہر حکم پر عمل کرنا ضروری ہے

ہم میں سے بھی کئی ہیں جو کہتے ہیں ہم اگر اسلام کے کسی حکم پر عمل نہیں کرتے یا کسی حکم کی خلاف ورزی کرتے ہیں تو کیا ہوا، ہم حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کو تو مانتے ہیں۔ اگر کوئی اپنی بیوی پر ظلم کرتا ہے اور اس سے اسلامی احکام کے مطابق سلوک نہیں کرتا تو وہ یہ کہہ دینا کافی سمجھتا ہے کہ میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام کو تو مانتا ہوں۔ اگر کوئی اپنی بہنوں کو حصہ نہیں دیتا تو کہہ دیتا ہے میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام کو تو مانتا ہوں۔ اگر کوئی اپنے بچوں کو تعلیم اسلامی طرز کے مطابق نہیں دلاتا تو کہہ دیتا ہے میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام کو تو مانتا ہوں، اگر کوئی داڑھی منڈاتا ہے تو کہہ دیتا ہے میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام کو تو مانتا ہوں۔ مگر ماننا کیا ہے خاک۔ جب وہ تفصیلی احکام نہیں مانتا۔

اس کی مثال اس شخص کی سی ہے جس نے گودنے والے سے کہا تھا کہ میری کلائی پر شیر گود دو۔ جب اس نے سوئی ماری اور اسے درد ہوا تو کہنے لگا کیا کر رہے ہو؟ گودنے والے نے کہا شیر کا دایاں کان گودنے لگا ہوں۔ اس نے کہا اگر دایاں کان چھوڑ دیا جائے تو پھر شیر رہتا ہے یا نہیں؟ گودنے والے نے کہا رہتا ہے۔ وہ کہنے لگا اچھا اسے جانے دو اور آگے چلو۔ پھر اس نے سوئی ماری تو کہنے لگا اب کیا کرتے ہو؟ اس نے کہا شیر کا بایاں کان گودتا ہوں۔ کہنے لگا اگر بایاں کان نہ ہو تو کیا شیر رہتا ہے یا نہیں؟ اس نے کہا ہاں رہتا ہے۔ کہنے لگا پھر آگے چلو۔ اسی طرح اس نے ہر عضو کے متعلق کہنا شروع کیا، آخر گودنے والے نے سوئی رکھ دی اور کہہ دیا کہ اس طرح شیر کا کچھ بھی باقی نہیں رہتا۔

تو بے شک انسان کمزور ہے، اس سے قصور ہو جاتا ہے مگر ایک قصور ہو گیا، دو ہو گئے یہ کیا کہ ہر حکم کو چھوڑ دے۔ پھر اس میں اسلام کا کیا باقی رہ سکتا ہے۔ صرف یہ مان لینا کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی قوت قدسیہ سے نبی ہو سکتا ہے اور یہ سمجھ لینا کہ اس طرح اسلام دنیا میں غالب آجائے گا ایسا ہی ہے جیسا کہ ڈاکٹر اقبال کا یہ کہنا کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو خاتم النبیین مان لینے کے بعد پھر خواہ کچھ کرو کوئی حرج نہیں اور اسلام غالب آجائے گا۔ پس ہمارا فرض اسلام کو اس کی جزئیات سمیت قائم کرنا ہے اور اپنی اصلاح کے لئے ہر حکم پر عمل کرنا ضروری ہے۔

(خطابات شوریٰ جلد 2 صفحہ 21-20)

## مبلغ کا کام مباحثات کرنا نہیں

مبلغ کا کام مباحثات کرنا نہیں بلکہ دین اور تقویٰ قائم کرنا ہے۔ ہم نے حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی سادگی کو دیکھا ہے۔ میں بچہ تھا مگر مجھے یاد ہے ہم آپ کا چہرہ دیکھ کر سمجھتے کہ معلوم نہیں آپ سوال کا جواب دے سکیں گے یا نہیں مگر جب جواب دیتے تو سائل کو مطمئن کر کے خاموش کر دیتے۔

پس ہمیں وہ تیز طرار مبلغ نہیں چاہئیں جو خم ٹھونک کر میدان مباحثہ میں نکل آئیں اور کہیں آؤ! ہم سے مقابلہ کر لو۔ ایسے مبلغ آریوں اور عیسائیوں کو ہی مبارک ہوں ہمیں تو وہ چاہئیں جن کی نیچی نظریں ہوں جو شرم و حیا کے پتلے ہوں، جو اپنے دل میں خوف خدا رکھتے ہوں، لوگ جنہیں دیکھ کر کہیں کہ یہ کیا جواب دے سکیں گے۔ ہمیں ان فلسفیوں کی ضرورت نہیں جو مباحثوں میں جیت جائیں بلکہ ان خادمان دین کی ضرورت ہے جو سجدوں میں جیت کر آئیں۔ اگر وہ مباحثوں میں ہار جائیں تو سو دفعہ ہار جائیں۔ ہمیں اس کی کیا ضرورت ہے کہ زبانیں چٹخارہ لیں مگر ہمارے حصہ میں کچھ نہ آئے۔ سر جنبش کریں اور ہم محروم رہیں۔

(خطابات شوریٰ جلد 2 صفحہ 26)

## دین کی خدمت تنخواہ کی خاطر نہ کریں

مبلغوں کو اس حقیقت کو سمجھنا چاہئے کہ گزارہ لینے میں عیب نہیں مگر گزارہ کے لئے کام کرنا عیب ہے۔ مبلغ وہ ہے کہ اسے کچھ ملے یا نہ ملے اس کا فرض ہے کہ تبلیغ کا کام کرے۔

حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ جب خلیفہ ہوئے تو ایک دن وہ کپڑے کی گٹھڑی لے کر بیچنے کے لئے چل پڑے اس پر صحابہؓ نے کہا اگر آپ نے یہ کام جاری رکھا تو خلافت کے فرائض کس طرح ادا ہوں گے؟ اس پر انہوں نے کہا میں پھر گزارہ کیونکر کروں؟ صحابہؓ نے کہا ہم آپ کے لئے وظیفہ مقرر کر دیتے ہیں۔ یہ گزارہ ایسا نہ تھا کہ اگر نہ ملتا تو حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ دین کی خدمات سرانجام نہ دیتے وہ پھر بھی اسی طرح کام کرتے۔ پس ایسے مبلغ رکھنے چاہئیں جن میں نیکی ہو، تقویٰ ہو، جو دین کی خدمت تنخواہ کی خاطر نہ کریں بلکہ تنخواہ اس لئے لیں کہ دین کی خدمت کر سکیں۔

(خطابات شوریٰ جلد 2 صفحہ 27)

## اولاد سے ایسی محبت کرو

میں نے ایک عورت دیکھی جس نے ایسا اخلاص دکھایا جو کسی تعلیم یافتہ عورت سے کم نہ تھا۔ حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کے زمانہ میں ایک عورت روتی ہوئی آپ کے پاس آئی اور آکر کہا میرا لڑکا عیسائی ہو گیا ہے۔ وہ لڑکا مسلول تھا مگر وہ عورت بار بار کہتی میں یہ نہیں چاہتی کہ یہ لڑکا بچ جائے بلکہ میں یہ چاہتی ہوں کہ ایک دفعہ کلمہ پڑھ لے، پھر خواہ مر جائے۔ میری اس وقت دس بارہ سال کی عمر ہو گی مگر ابھی تک مجھے اس کی شکل یاد ہے۔ وہ لڑکا بھی کوئی ایسا ضدی تھا کہ بیماری کی حالت میں رات کو اٹھ کر چوری بھاگ گیا۔ جب اس کی ماں کو معلوم ہوا تو وہ اکیلی اس کے پیچھے بھاگی ہوئی گئی اور بٹالہ کے قریب سے پکڑ کر لے آئی۔ آخر اس کی جدوجہد اور حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی دعا نے اثر دکھایا اور وہ مسلمان ہو گیا۔ پھر دوسرے تیسرے دن مر گیا۔

وہ عورت ان پڑھ تھی مگر ایسی ہزار پڑھی ہوئی عورتیں اس پر سے قربان کی جا سکتی ہیں جو اپنے مذہب اور اپنی اولاد سے اس قسم کی پاک محبت نہیں رکھتیں۔

(خطابات شوریٰ جلد 2 صفحہ 34)

## ہر کام کرنے کی عادت ڈالو

جس کام کی عادت نہ ہو اس کا کرنا دوبھر ہو جاتا ہے۔ مجھے یاد ہے بچپن میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام بوجہ شدید مخالفت کے ہمیں باہر جانے کی اجازت نہیں دیا کرتے تھے اس لئے خرید و فروخت کے معاملہ سے ہم بالکل نابلد تھے۔

ایک دفعہ ایک عورت نے جو ہمارے گھر میں مہمان آئی ہوئی تھی دو پیسے اور گلاس دیا کہ دکان سے جا کر دودھ لا دو۔ مجھے یاد ہے کہ یہ سن کر میرے کان اور آنکھیں انگارے کی طرح گرم ہو گئیں۔ میں اپنی اس کمزوری کی وجہ سے کہ اگر کوئی مجھے کام کہے تو مجھ میں اس سے انکار کرنے کی ہمت کم ہے، گلاس اور پیسے لے کر باہر تو چلا گیا مگر میرا سارا جسم کانپ رہا تھا کیونکہ مجھے اس قسم کے کام کی عادت نہ تھی۔

غرض عادت کا بہت بڑا اثر ہوتا ہے۔ ہمارا فرض ہے کہ ان عادتوں کو توڑ کر اپنے آپ کو اس مقام پر لے جائیں جہاں کوئی بھی کام کرنے میں مشکل نہ پیش آئے۔

(خطابات شوریٰ جلد 2 صفحہ 36-37)

## سنانے کی سچی لگن ہو تو زمین آسمان سنیں گے

حافظ روشن علی صاحب مرحوم کا ایک لطیفہ مجھے بہت پیارا لگتا ہے۔ وہ ایک دفعہ مدراس گئے جہاں ایک مقام پر رات کو جلسہ کیا گیا تاکہ لوگ سننے کے لئے آسکیں کیونکہ ان دنوں وہ لوگ دن کو دھان کی نلائی کا کام کرنے میں مصروف رہتے تھے، رات کو کچھ لوگ آ گئے اور حافظ صاحب نے تقریر شروع کی مگر دوران تقریر میں سب سو گئے اور حافظ صاحب برابر تقریر کرتے رہے آخر ساری تقریر کر کے انہوں نے کہا اے زمین و آسمان! تو گواہ رہ کہ میں نے خدا کا پیغام یہاں پہنچا دیا اور یہ کہہ کر لوگوں سے کہا اب اٹھ بیٹھو تقریر ختم ہو گئی ہے۔

پس اگر کوئی انسان نہ سنے تو ہوا کو سنا دو اور زمین و آسمان کو گواہ بنا لو۔ جب تم میں سنانے کی ایسی لگن پیدا ہو جائے گی تو زمین و آسمان میں درد پیدا ہو گا اور وہ لوگوں کے سینے میں جاگزیں ہو جائے گا اور وہ حق کی طرف دوڑے آئیں گے۔

(خطابات شوریٰ جلد 2 صفحہ 41-42)

## نکاح پر نکاح

حضرت خلیفۃ المسیح الاوّلؓ فرمایا کرتے تھے کہ ایک مولوی نے نکاح پر نکاح پڑھا دیا۔ میں نے اسے کہا یہ تم نے کیا کیا؟ تو وہ کہنے لگا سخت مجبوری کی حالت میں ایسا کیا گیا ہے۔ حضرت مولوی صاحب فرماتے میں نے سمجھا دیہاتی لوگوں نے اسے مارا پیٹا ہو گا اور اس طرح مجبور کیا ہو گا اس لئے میں نے ہمدردی سے پوچھا کیا مجبوری پیش آگئی تھی؟ کہنے لگا چڑی کے برابر روپیہ نکال کر انہوں نے میرے سامنے رکھ دیا تو پھر میں کیا کرتا؟ میں نکاح پڑھانے پر مجبور ہو گیا۔

(خطابات شوریٰ جلد 2 صفحہ 50-51)

## صدقہ عذاب سے بچاتا ہے

ایک بزرگ کے متعلق حضرت خلیفہ اوّلؓ سناتے کہ وہ امراء کے گھروں میں جاتے اور ان سے مانگ کر کچھ نہ کچھ رقم لے آتے، پھر وہ لوگوں کو دے دیتے۔ کسی نے کہا آپ اس طرح بلا ضرورت کیوں مانگتے ہیں؟ تو انہوں نے جواب دیا کہ امیر لوگ صدقہ نہیں دیتے۔ میں ان سے مانگ کر لاتا ہوں اور دوسروں کو دے دیتا ہوں تا کہ وہ دعا دیں اور اس صدقہ کا ثواب ان امراء کو پہنچے اور وہ عذاب سے بچ جائیں۔

(خطابات شوریٰ جلد 2 صفحہ 84-85)

(الفضل آن لائن 22/ اکتوبر 2022ء)

(قسط 5)

# دلچسپ و مفید واقعات و حکایات

## دل کی ایک حسرت

میں نہیں جانتا کہ دوسرے دوستوں کا کیا حال ہے لیکن میں تو جب ریل گاڑی میں بیٹھتا ہوں میرے دل میں حسرت ہوتی ہے کہ کاش! یہ ریل گاڑی احمدیوں کی بنائی ہوئی ہو، اور اس کی کمپنی کے وہ مالک ہوں اور جب میں جہاز میں بیٹھتا ہوں تو کہتا ہوں کاش! یہ جہاز احمدیوں کے بنائے ہوئے ہوں اور وہ اِن کمپنیوں کے مالک ہوں۔ میں پچھلے دنوں کراچی گیا تو اپنے دوستوں سے کہا کاش! کوئی دوست جہاز نہیں تو کشتی بنا کر ہی سمندر میں چلانے لگے اور میری یہ حسرت پوری کر دے اور میں اُس میں بیٹھ کر کہہ سکوں کہ آزاد سمندر میں یہ احمدیوں کی کشتی پھر رہی ہے۔ دوستوں سے میں نے یہ بھی کہا کاش! کوئی دس گز کا ہی جزیرہ ہو جس میں احمدی ہی احمدی ہوں اور ہم کہہ سکیں کہ یہ احمدیوں کا مُلک ہے کہ بڑے کاموں کی ابتداء چھوٹی ہی چیزوں سے ہوتی ہے۔

یہ ہیں میرے ارادے اور یہ ہیں میری تمنائیں۔ اِن کو پورا کرنے کے لئے ضروری ہے کہ ہم کام شروع کریں مگر یہ کام ترقی نہیں کر سکتا جب تک کہ ان جذبات کی لہریں ہر ایک احمدی کے دل میں پیدا نہ ہوں اور اِس کے لئے جس قربانی کی ضرورت ہے وہ نہ کی جائے۔ دنیا چونکہ صنعت و حرفت میں بہت ترقی

کر چکی ہے، اِس لئے احمدی جو اشیاء اب بنائیں گے وہ شروع میں مہنگی پڑیں گی مگر باوجود اِس کے جماعت کا فرض ہے کہ اِنہیں خریدے۔

ایک دفعہ دیال باغ آگرہ والے لاہور اپنی اشیاء کی نمائش کرنے کے لئے آئے تو اُنہوں نے مجھے بھی دعوت دی۔ گورنر پنجاب کو اُنہوں نے ٹی پارٹی دینے کا انتظام کیا ہوا تھا اور اِس موقع پر چیزیں بھی فروخت کرتے تھے۔ اُس وقت ان کی چیزیں نسبتاً مہنگی تھیں مگر وہ کہتے تھے بے شک ہماری اشیاء مہنگی ہیں مگر اِن کے خریدنے سے غرباء کی مدد بھی ہو جاتی ہے۔ چنانچہ لوگ اُن کا مال شوق سے خریدتے تھے اور خود میں نے بھی ایک اٹیچی کیس ان سے خریدا تھا۔

اگر دوسری قومیں اپنی جماعت کو بڑھانے کے لئے یہ قربانی کر سکتی ہیں تو کیوں احمدی ایسا نہیں کر سکتے۔

(خطاباتِ شوریٰ جلد 2 صفحہ 79)

## صابر کے ساتھ خدا ہوتا ہے

صابر کے معنی ہیں ایک بات پر قائم ہو جانے والا یعنی جو نیکیاں بھی اختیار کرے وہ اُس کی جزوِ بدن بن جائیں، اُس سے الگ نہ ہو سکیں۔ صابر بننے کے بعد ہر وقت خدا تعالیٰ اس کے ساتھ رہتا ہے۔ جس طرح یہ مجاہدہ میں مستقل رہ کر صابر بنتا ہے خدا تعالیٰ بھی اُسے مستقل جلوہ دکھاتا ہے۔

حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اس کا عجیب نقشہ کھینچا ہے۔ ایک کاپی پر آپ کا لکھا ہوا ایک نوٹ تھا جس میں لکھا تھا۔ دنیا مجھ سے چاہتی ہے کہ میں خدا تعالیٰ کو چھوڑ دوں اور سب لوگ کوشش کرتے ہیں کہ میں اُس سے الگ ہو جاؤں مگر یہ کس طرح ہو سکتا ہے۔ جب سارے کے سارے لوگ مجھے چھوڑ کر الگ ہو جاتے ہیں اور سب دنیا سو رہی ہوتی ہے تو خدا تعالیٰ میرے پاس آتا ہے اور مجھے اپنا جلوہ دکھاتا ہے اور کہتا ہے کہ میں تیرے ساتھ ہوں۔ پس وہ خدا جو مصائب کے اندھیروں اور مصیبتوں کی تاریکیوں میں میرا ساتھ نہیں چھوڑتا اُسے میں کس طرح چھوڑ دوں۔

(خطاباتِ شوریٰ جلد 2 صفحہ 88-89)

# آؤ! خدا کے حضور گر جائیں

گزشتہ جنگ عظیم کے دوران میں ایک موقع پر انگریزی کیبنٹ مشورہ کر رہی تھی کہ فلاں محاذ پر گولہ بارود کی جو کمی ہے اس کے متعلق کیا کیا جائے۔ اِس لئے وزراء مشورہ کر رہے تھے کہ لارڈ ڈینگ کمانڈر اِنچیف افواج کا تار وزیر اعظم کو ملا کہ اب آخری وقت آن پہنچا ہے، جرمنی نے پورے زور سے آخری حملہ کر دیا ہے اور آپ کی امداد کا وقت نہیں رہا، اب آخری اور فیصلہ کن جنگ ہو رہی ہے۔ مسٹر لائڈ جارج نے جو اُس وقت وزیر اعظم تھے جب یہ تار پڑھا تو دوسرے وزراء سے مخاطب ہو کر کہا کہ دوستو! تدبیروں کا وقت جا تا رہا، اِس وقت ہماری فوج دیوار سے پیٹھ لگائے (یہ انگریزی محاورہ ہے آخری جِدوجُہد کے متعلق) مقابلہ کر رہی ہے اب سوائے خدا کے ہماری کوئی مدد نہیں کر سکتا، آؤ! اس سے التجاء کریں اور یہ کہہ کر وہ گھٹنوں کے بل گر کر دعا میں مشغول ہو گئے۔

یہ وہ لوگ ہیں جو دہریہ کہلاتے ہیں اور جن کا خدا تعالیٰ پر نہایت ہی قلیل ایمان ہے۔ ہمارے لئے اِس سے زیادہ خطرناک وقت اور کون سا آسکتا ہے۔ ایمان سے زیادہ قیمتی چیز اور کیا ہو سکتی ہے۔ دشمن اس پر حملہ آور ہو رہا ہے اور تمام طاقتیں مل کر حملہ کر رہی ہیں۔ حُکام میں سے بھی بعض اِن سے مل گئے ہیں اور رعایا میں سے بھی، عیسائی بھی، سکھ بھی، ہندو بھی، امراء بھی اور غرباء بھی، بڑے بھی اور چھوٹے بھی، پیشہ ور بھی اور علم والے بھی، کالجوں کے طالب علم بھی اور مدرسوں کے لڑکے بھی۔ غرض سب نے مل کر اِس چھوٹی سی جماعت پر حملہ کر دیا ہے۔ اب خدا کے نام پر آؤ! ہم بھی خدا تعالیٰ کے حضور گر جائیں اور کہیں الٰہی! جو کچھ ہم کر سکتے تھے وہ ہم نے کیا مگر ہمارے ہاتھ ٹوٹ چکے ہیں اور ہماری طاقتیں شل ہو گئی ہیں۔ اے خدا! تو ہی ہماری مدد کر۔ ہم جو کچھ کر سکتے ہیں اُس کے لئے تو ہی توفیق دے اور ہماری مدد فرما کیونکہ تیرے سِوا اور کوئی طاقت نہیں جو ہمیں مدد دے سکے۔ پس تو آسمان سے فرشتے ہماری مدد کے لئے بھیج۔ ہم بے کس اور بے قویٰ ہیں لیکن ہماری ذمہ داری بہت بڑی ہے، ہم کمزور اور ناطاقت ہیں لیکن کام بہت مشکل ہے تو ہی ہماری مدد کر کہ تیرے سوا کوئی مدد کرنے والا نہیں۔

(خطابات شوریٰ جلد 2 صفحہ 95)

# موقع شناس

ملکہ سبا جو ایک عورت تھی، میں اُس کی عقل کو جب دیکھتا ہوں اور اُس کے مقابلہ میں آپ لوگوں میں سے بعض کی عقل کو دیکھتا ہوں تو حیرت آجاتی ہے کہ کیونکر اس عورت کی عقل وہاں تک پہنچ گئی تھی جہاں آپ لوگوں میں سے بعض کی عقل ابھی تک نہیں پہنچی۔

جب حضرت سلیمان علیہ الصلوٰۃ والسلام کا خط اُسے ملا تو اُس نے اپنی سلطنت کے اکابر سے مشورہ لیا۔ اُن سب نے کہا کہ ہم ملک کی خدمت کے لئے تیار اور لڑنے مرنے پر آمادہ ہیں، آپ جو حکم دینا چاہتی ہیں دیں۔ تو اُس نے جواب دیا کہ ہماری موت سے ملک کو کیا فائدہ پہنچے گا۔ دیکھنا صرف یہ نہیں کہ لوگ جنگ کے لئے آمادہ ہیں یا نہیں، بلکہ دیکھنا یہ ہے کہ ہماری موت ہمیں کوئی نفع پہنچائے گی یا نہیں؟ اگر ہم زندہ رہیں اور سلیمان کی بادشاہت قبول کر لیں تو یہ زیادہ مفید ہو گا یا یہ زیادہ مفید ہو گا کہ ہم لڑیں اور مر جائیں اور سلیمان ہمارے ملک پر قابض ہو جائے؟ غرض حکومت کا کُلّی تغیّر ہم پر زیادہ اثر انداز ہو سکتا ہے یا اُس کا جُزوی تغیّر؟ ایک تغیّر تو یہ ہے کہ سلیمان کو اس ملک کی عظمت اور بڑائی حاصل ہو جائے، بادشاہت ہمارے پاس ہی رہے ہم صرف اس کے باجگذار ہو جائیں اور ایک تغیر یہ ہے کہ ہم مارے جائیں اور ملک بھی سلیمان کے قبضہ میں چلا جائے۔

اِن تمام امور پر غور کر کے وہ جو کچھ کہتی ہے وہ یہ ہے کہ اِنَّ الْمَلُوْکَ اِذَا دَخَلُوْا قَرْیَةً اَفْسَدُوْھَا وَجَعَلُوْٓا اَعِزَّةَ اَھْلِھَآ اَذِلَّةً کہ جب کسی ملک میں کوئی نئی بادشاہت آیا کرتی ہے تو جَعَلُوْٓا اَعِزَّةَ اَھْلِھَآ اَذِلَّةً وہ اس ملک کے معززین کو ذلیل کر دیا کرتی ہے۔

(خطبات شوریٰ جلد 2 صفحہ 132-133)

# اللہ تعالیٰ کے انبیاء دنیا کا نقشہ بدل دیتے ہیں

جبلۃ بن الایہم غسّانی شام کا مشہور رئیس بلکہ اپنے علاقہ کا بادشاہ تھا جو اپنی قوم کے ساٹھ ہزار عیسائیوں کو لے کر مسلمان ہو گیا۔ ایک دفعہ اُس کے دل میں شوق پیدا ہوا کہ حج کر آؤں۔ دراصل اُسے اسلام سے کوئی واقفیت نہ تھی وہ صرف شوکتِ اسلام کو دیکھ کر ایمان لے آیا تھا ایمان کی حقیقت سے

واقف نہیں تھا۔ حج کے لئے مکہ پہنچا تو اُس نے ایک بڑا سا لمبا جُبّہ پہنا ہوا تھا جس طرح آجکل عزت کا معیار یہ سمجھا جاتا ہے کہ کوٹ چھوٹا ہو اور جتنا زیادہ کوئی شخص اپنے آپ کو معزز سمجھتا ہے اُتنا ہی وہ کوٹ چھوٹا کر لیتا ہے۔ اِسی طرح اُس زمانہ میں عزت کا معیار یہ سمجھا جاتا تھا کہ کوٹ لمبا ہو اور جتنا زیادہ کوئی شخص اپنے آپ کو معزز سمجھتا تھا اُتنا ہی زیادہ وہ کوٹ لمبا بنا لیتا تھا اِسی کے مطابق وہ بھی ایک لمبا سا جُبّہ پہن کر آیا۔ ایک جگہ وہ جُبّہ پھیلا کر یوں بیٹھا ہوا تھا جیسے مرغی اپنے پَر پھیلا کر بیٹھتی ہے کہ اتفاقاً ایک غریب مسلمان پاس سے گزرا اور اُس کا پیر اُس کے جُبّہ پر پڑ گیا۔ جبلہ نے دیکھا تو زور سے اُسے ایک مکا مارا اور کہا شرم نہیں آتی تیرے جیسا رذیل آدمی میرے جُبّہ پر اپنا پاؤں رکھتا ہے۔ خیر وہ مسلمان تو چلا گیا لیکن کسی اَور نے اُسے کہا کہ تُو نے یہ سخت بُری حرکت کی ہے۔ اگر عمر (رضی اللہ عنہ) کو پتہ لگ گیا تو وہ تجھے سزا دیئے بغیر نہیں رہیں گے۔ وہ کہنے لگا کیا جبلہ کو بھی سزا دی جاسکتی ہے؟ اس مسلمان نے جواب دیا کہ اسلام نے جو قانون مقرر کیا ہے وہ سب کے لئے ہے امیر اور غریب کا اِس میں کوئی فرق نہیں۔ جبلہ کہنے لگا میں تو بادشاہ ہوں کیا میرے لئے بھی رعایت نہ ہو گی؟ اُس نے کہا اسلام کا قانون سب کے لئے ہے بادشاہ بھی اُس سے مستثنیٰ نہیں ہوتے۔ چونکہ یہ گفتگو سُن کر اُس کے دل میں کچھ خَلش سی پیدا ہو گئی تھی۔ وہ تھوڑی دیر کے بعد خود ہی حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس پہنچا کہ پوچھے تو سہی بات کیا ہے۔ چنانچہ حضرت عمرؓ سے کہنے لگا اگر کوئی بڑا آدمی چھوٹے آدمی کو تھپڑ مار دے تو آیا اُس کی بھی کچھ سزا ہے؟ حضرت عمرؓ نے کہا جبلہ! کہیں تُو نے تو ایسی حرکت نہیں کی؟ یاد رکھ اگر تو نے کسی غریب مسلمان کو مارا ہے تو اِس کی سزا مَیں تجھے ضرور دوں گا۔ جبلہ کہنے لگا مَیں نے تو صرف ایک بات پوچھی ہے خود تو کسی کو نہیں مارا۔ یہ کہہ کر وہ کوئی بہانہ بنا کر وہاں سے باہر نکلا اور اپنی قوم کو لے کر چلا گیا اور پھر عیسائی لشکر کے ساتھ شامل ہو گیا اور سالہا سال اُن سے مل کر مسلمانوں کا مقابلہ کرتا رہا۔

تو اسلام نے تمدنوں کو بدلا، اسلام نے چھوٹی قوموں کو اونچا کیا اور دُنیا کے لئے اُنہیں مفید اور کارآمد بنایا۔ کہاں غسّان کا بادشاہ اور کہاں مکہ یا مدینہ کا ایک غریب عرب۔ اسلام نے اس غریب کو اونچا کر دیا اور دوسرے مُلکوں کے بادشاہوں کو بھی نیچا کر دیا۔ پس اللہ تعالیٰ کے مامورین جب آتے ہیں تو دُنیا کا نقشہ بدلنے کے لئے آتے ہیں۔ وہ صرف افراد کی ہدایت کے لئے نہیں آتے۔ اگر افراد کی ہدایت ہی اللہ تعالیٰ

کے مد نظر ہوتی تو ایک ایک فرشتہ ہر ایک شخص پر نازل ہوتا اور اُسے خواب کے ذریعہ ہدایت کا راستہ دکھا دیتا لیکن خدا تعالیٰ نے ایسا نہیں کیا بلکہ اپنے مامور بھیجے اور دُنیا کو یہ دعوت دے کر کہ اُس کے ہاتھ پر سب جمع ہو جائیں دُنیا میں ایک شور مچا دیا۔ پس خدا تعالیٰ کے انبیاء اِس لئے نہیں آتے کہ وہ افراد کو ہدایت دیں بلکہ اِس لئے آتے ہیں کہ دُنیا کا نقشہ بدل دیں۔ اس لئے آتے ہیں کہ تنظیم کریں، اِس لئے آتے ہیں کہ ایک روحانی فوج تیار کریں اور اُس کے ذریعہ دُنیا کو فتح کریں۔

(خطابات شوریٰ جلد 2 صفحہ 135-136)

## یورپی فلسفہ پر اسلام کی برتری

میں دیکھتا ہوں کہ اگر کسی کے دل میں عملی تغیر کے متعلق جوش بھی پیدا ہوتا ہے تو وہ اسلام کی تعلیم کے ماتحت نہیں بلکہ یورپین مصنفین کی کتابیں پڑھ کر۔ حالانکہ ان مصنفین کی دونوں تعلیمیں لعنتی ہیں۔ وہ بھی لعنتی ہے جو امراء کی تائید میں ہے اور وہ بھی لعنتی ہے جو غرباء کی تائید میں ہے۔ اُس میں بھی جھوٹ ہے اور اِس میں بھی جھوٹ ہے۔ اُس میں بھی گند ہے اور اِس میں بھی گند ہے۔

اُن کی تہذیب کی مثال بالکل ویسی ہے جیسے کسی نے ایک اونٹ سے پوچھا تھا کہ پہاڑ کی اُترائی اچھی ہے یا چڑھائی؟ تو وہ کہنے لگا ہر دو لعنت۔

ان میں سے بعض بے وقوف بھی یورپ کی سوشلزم کی کتابیں پڑھتے اور اُنہیں پڑھ کر کہتے ہیں غرباء کے متعلق اُن میں جو نظریہ پیش کیا گیا ہے یہ بالکل اسلام کی تعلیم کے مطابق ہے حالانکہ اسلام کی تعلیم اور اُن کی تعلیم میں زمین و آسمان کا فرق ہوتا ہے۔ پھر ان میں سے دوسرے بیوقوف جو امراء کے نکتہ نگاہ کے حامی ہوتے ہیں جب کیپٹل ازم (یعنی اِستکثارِ مال) کے متعلق یورپین نظریہ دیکھتے ہیں تو کہتے ہیں یہ بالکل ٹھیک ہے یہ اسلام کی تعلیم کے مطابق ہے حالانکہ یہ بھی جھوٹ ہوتا ہے۔ غرض یورپ کی دونوں تعلیمیں غلط ہیں اور اسلام سے ان کا کوئی تعلق نہیں۔ اسلام کی تعلیم بالکل جداگانہ حیثیت رکھتی ہے۔ اگر یورپ کے فلاسفر اس تعلیم کو اپنی عقلوں سے سمجھ سکتے تو محمد ﷺ کی بعثت اور قرآن مجید کے نازل کرنے کی ضرورت ہی کیا تھی۔ اسلام تو تعلیمات کا ایک وسیع سلسلہ ہے جس کی جزئیات سے بھی یورپین لوگ واقف نہیں۔

